# مجربات روحانی بابا





واقف رموز ربانیہ

منجم و جفار عظیم اللہ قریشی

# دو سردار عمل

یہ دو عمل سرتاج اعمال ہیں

پہلے میں عجائبات کی انتہا ہے اور دوسرے میں شخصی تصرفات کی انتہا ہے یہاں تک کہ ایک عام سے درجے کے بزرگ کی تو ولایت ہی سلب کر لیں گے۔ صاحب عمل کے سامنے تمام لوگوں کی نسبتیں بند ہو جایا کریں گے۔ طے الارض ایک عام سی بات ہوگی۔

## 1۔ اللہ الصمد اَجِبْ یَا اِسرافیلُ یا مَدُو فَائیلُ یا ھُوْکَلَانُ

اس کے 5 چلے کرنے ہیں روزانہ 3125 بار پڑھنا ہے۔ پہلے چلہ عظمت باری تعالیٰ کی نیت سے پڑھنا ہے۔ دوسرے چلے کا ثواب نبی کریم رؤف الرحیم ﷺ کی بارگاہ عالیہ میں پیش کرنا ہے۔ تیسرے چلے کا ثواب حضرت مخدوم سید جلال الدین جہانیاں جہاں گشت رحمۃ اللہ علیہ کی کی روح پاک کو ایصال ثواب کرنا ہے۔ چوتھے چلے کا ثواب تمام اولیاء کرام کی روح پاک کو ایصال ثواب کرنا ہے۔

پھر اس کے بعد جب تک فتح حاصل نہیں ہوتی ہے چلہ پر چلہ کرتا جائے۔ کہ نا گاہ ہو کلان ظاہر ہوگا اور عرش کے تمام عجائبات کی سیر کرائے گا۔

اس کے علاوہ کشف القلوب کے لیئے ۲۱ روز تک روزانہ ۱۲ ہزار مرتبہ پڑھے۔ اگر مردہ سے کوئی سوال حل کرانا ہو یا سوال جواب کرنا ہو تو ایک بار الحمد شریف ۳ بار قل ھو اللہ شریف پڑھ کر اس کا ثواب میت کو بخشے اور اور انگشتِ شہادت قبر پر رکھ کر ۵۰ بار اللہ الصمد یا مؤکل پڑھے۔ قبر سے آواز آنے پر سوال و جواب کرے یہ تمام اعمال بدھ کے روز سے شروع کرے۔

## 2۔ عمل تسخیر روح خود

یہ عمل دو اوقات پر منقسم ہے۔ ایک صبح اور ایک شام

صبح: سورہ یاسین پڑھو۔ ہر مبین پر ایک بار سورہ مزمل پھر اس کے بعد 125 بار سورہ فاتحہ پھر 500 بار یا حی یا قیوم کو سانس روک کر پڑھنا ہے اس طرح کہ ایک سانس میں 100 مرتبہ یا 50 مرتبہ پڑھیں۔ دوران یا حی یا قیوم پڑھنے کے یہ تصور کرنا ہے کہ میرا قلب ایک گول شیشہ ہے اور میں اس میں اپنی شکل دیکھ رہا ہوں (تصور جمانے کے لیئے بازار سے ایک گول شیشہ خریدیں اور ہر وقت وقتاً فوقتاً اس میں اپنی شکل دیکھیں)

شام: سورج غروب ہونے کے بعد جب چاہے ایک وقت مقرر کر کے سورہ یاسین پڑھو ہر مبین پر ایک بار سورہ مزمل پھر اس کے بعد 125 مرتبہ سورہ فاتحہ پھر 500 مرتبہ یا حی یا قیوم۔ صبح کی طرح ہی پڑھنا ہے۔ لیکن اب کی بار قلب کا تصور کرنے کی بجائے کاسہ سر کا تصور کریں کہ کاسہِ سر ایک گول شیشہ ہے اور اس میں اپنی صورت کو دیکھ رہا ہوں۔

**نوٹ:**

1۔ ہر وقت یعنی جب سورج نکلا ہوا ہو تو شیشہ دل پر اپنی صورت کا تصور کرنا ہو اور اسے صورت حق سمجھنا ہے اور بار بار دل و دماغ کو یہ

ہدایات دیتی ہیں کہ میرے صورت حق وخلق کی جامع ہے اور تصرفات کل کی حامل ہے۔

2۔ ہر وقت یعنی جب سورج غروب ہوا ہو تو کاسۂ سر پر اپنی صورت کا تصور کرتا ہو اور اسے صورت حق سمجھتا ہے اور بار بار دل و دماغ کو یہ ہدایات دیتی ہیں کہ میرے صورت حق وخلق کی جامع ہے اور تصرفات کل کی حامل ہے۔

3۔ شام کے وقت جب یا حی یا قیوم پڑھیں تو سانس کو دماغ میں چڑھا کر پڑھنا ہے جس کا طریقہ یہ ہے سانس کو آہستہ آہستہ لیں جب پیٹ بھر جائے تو پیٹ کو کمر کے ساتھ ملا کر سانس سینے کی طرف لے آئیں اب سینے سے ذراز ور لگا کر سانس کو دماغ میں جمع کر دیں اور یا حی یا قیوم پڑھیں۔

پہلے عمل کا تو میں عامل نہیں ہوں اس لیئے کسی عامل کامل کو تلاش کریں لیکن دوسرے عمل کو عام تو کیا اچھا خاصا صاحب موکلات بھی عمل میں لانے سے پہلے خاکسار سے رابطہ کر کے کرے کیونکہ یہ عمل بہت آگے کی چیز ہے ایسا شاندار اور جاندار عمل شائد ہی کبھی دیکھنے میں آیا ہو اس عمل کی قدر کریں اور سرفراز شاہ صاحب کے لیئے دعا خیر کریں کہ ان کی بدولت ایسے نادر اعمال منظر عام پر آرہے ہیں ورنہ میرا ارادہ کبھی بھی اس عمل کو عام کرنے کا نہ تھا۔ جو بھی ان اعمال کو عمل میں لانے کا ارادہ رکھتا ہو اس پر لازم ہے کہ وہ بندے کو دعائے خیر سے یاد کرے اور اگر میرے مرنے کے بعد کسی کو یہ عمل ملے تو خاکسار کے لیئے فاتحہ خوانی کرے۔ یہ عمل دس جنوری دو ہزار سولہ کو سرفراز شاہ صاحب کو تفویض کیا گیا جب میں زیست رواں کی بیالس بہاریں دیکھ چکا ہوں۔

عظیم اللہ قریشی عرف روحانی بابا
03005845630

سورۃ یاسین شریف کا طریقہ جو کہ شیر محمد شرقپوری رحمۃ اللہ علیہ نے سید اسماعیل بخاری عرف پیر کرماں والے کو عنایت کیا تھا۔

سب سے پہلے ۱۱ مرتبہ درود شریف

پھر یاسین ﷺ ۷ مرتبہ پڑھے

پھر جب پہلی مبین پر پہنچے تو صرف لفظ مبین کی ۷ مرتبہ تکرار کرے ۔پھر اس کے بعد کہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیمِ الحمد لله رب العالمین یا حی یا قیوم یا شافی یا ھادی یا باقی یا لطیف اَسئَلُكَ بِفَتُوحَاتِ رِزقِكَ وَ رَجُوعَاتِ خَلقِكَ اَجمَعِینَ بِحَقِ نَبِیِكَ محمدٍ ﷺ۔۔

پھر وَ اضرب ۔۔۔۔مبین ۔پھر مبین کی ۷ مرتبہ تکرار کرے پھر کہے الرحمٰن الرحیم ۔پھر یا رحیم یا رحمٰن یا رؤف یا غفور یا جلیل یا معطی یا اللہ پھر کہے اَسئَلُكَ بِفَتُوحَاتِ رِزقِكَ وَ رَجُوعَاتِ

خَلقِكَ اَجْمَعِینُ بِحَقِّ نَبِیّکَ محمدٍ ﷺ۔ ۔

پھر قالوانا۔۔۔ مبین پھرے مرتبہ مبین کی تکرار کرے پھر کہے مالک

یوم الدین پھر کہے۔ یَا مُقَلِّبُ الْقُلُوْبُ لِلْمُسَخِّرَاتِ یا

رحمٰنُ اَنْتَ الرَّحمٰنُ پھر کہے اَسئلُکَ بِفتُوحَاتِ رِزْقِکَ

وَ رَجُوْعَاتِ خَلقِکَ اَجْمَعِینُ بِحَقِّ نَبِیّکَ محمدٍ ﷺ۔

پھر کہے انی امنت۔۔۔ مبین پھرے مرتبہ تکرار کرے پھر کہے وَلَا

تَسَلِّطُ عَلَیْنا ایاك نعبد و ایاك نستعین پھر کہے یا

سَرِیعُ یا قریب یا معبود یا معتعالی پھر کہے اَسئلُکَ

بِفتُوحَاتِ رِزْقِکَ وَ رَجُوْعَاتِ خَلقِکَ اَجْمَعِینُ بِحَقِّ

نَبِیّکَ محمدٍ ﷺ۔ ۔

پھر ویقولون۔۔۔ سلم قولا من رب الرحیم تک پڑھنے کے بعد ۲۱ مرتبہ

یہ پڑھے۔ بَطَدٍ زَهَجٍ وَاحٍ۔ کھیعص کِفَا ئِتِنَا حمعسق

حِمَائِتِنَا بِحَقِّ سلام قولاً من الربالرحیم۔ پھراس آیت کی ۷مرتبہ تکرار کرے وَامتاز الیوم ایھا المجرمون۔ اور اشارہ سے دشمن کی طرف اشارہ کرے۔

پھر عدو مبین تک پڑھے اور مبین کی ۷مرتبہ تکرار کرے اور پھر یہ کہے ۔اھدنا الصراط المستقیم اور پھر یہ کہے یا قادر یا مقتدر یا مُقَدِّرُ یا غفورُ یا لطیفُ یاخبیرُ یا خالقُ یا مبینُ سَئَلُكَ بِفَتُوحَاتِ رِزُقِكَ وَ رَجُوعَاتِ خَلُقِكَ اَجُمَعِینُ بِحَقِّ نَبِیِّكَ محمدٍ ﷺ۔ ۔

پھر وان عبدونی ......قرآن مبین پھر مبین کی ۷مرتبہ تکرار کرے پھر کہے صراط الذین انعمت علیھم پھر یا حکیمُ یا علام الغیوبُ یا نورُ یا علی ُپھر اَسئَلُكَ بِفَتُوحَاتِ رِزُقِكَ وَ رَجُوعَاتِ خَلُقِكَ اَجُمَعِینُ بِحَقِّ نَبِیِّكَ

محمدٍ ﷺ۔

پھر لینذر ۔۔۔۔خصیم مبین پھر مبین کی ۷ مرتبہ تکرار

کرے۔پھر کہے غیر المغضوب علیھم والضالین آمین

پھر کہےیا قاھرُ یا عزیزُ یا مالکُ یا مھیمنُ یا طاھرُ یا اللہ

اکبر ۔۔پھر کہے اَسئَلُکَ بِفَتُوحَاتِ رِزقِکَ وَ رَجُوعَاتِ

خَلقِکَ اَجمَعِینُ بِحَقِّ نَبِیّکَ محمدٍ ﷺ۔

پھر ترجعون پڑھے تو اس کو ۷ مرتبہ تکرار کرے اور شہادت کی انگلی

سے اپنی طرف اشارہ کرے۔

جو بھی اس عمل کو عمل میں لانے کا ارادہ رکھتا ہو اس پر لازم ہے کہ وہ

بندے کو دعائے خیر سے یاد کرے اور اگر میرے مرنے کے بعد کسی کو

یہ عمل ملے تو خاکسار کے لیئے فاتحہ خوانی کرے۔

عظیم اللہ قریشی عرف روحانی بابا03005845630